نہین ملتا؛ کیونکہ حکومت کا مذہب عیسائیت ہے، اخلاقیات جنکا مطالعہ کیا جاتا ہے عیسائیت سے ماخوذ ہین یا افادیات سے، تعلیم انگریزی ادبیات کے ذریعہ ہے، ایک ایسے ملک مین جہان ہمیشہ استبدادیت رہی ہو، جو سیاسی اصول سیکھایا جائیگا وہ یہ ہوگا کہ دنیا کی نجات کا بہترین ذریعہ مغربی جمہوریت ہے، جو خوبیان بتائی جاتی ہین وہ تمام ترگوشت خوار انسانون کی ہین اور اون لوگون کی نظرون مین جو معتدل سبزی خوار ہین ظلم سے مشابہ نظر آتی ہین،،

"ہندوستان سے بہتر کہین بھی مشنریون کا انتظام نہین، یورپ اور امریکہ کے تقریبًا ہر فرقہ کی مشنری یہان موجود ہے، اور ایک شخص یہان رومن کیتھولک، چرچ آف انگلینڈ، امرکین پریس بٹرین، بپٹسٹ، چرچ آف اسکاٹ لینڈ، سونتھ ڈے اڈونٹسٹ اور چرچ آف کرسٹ کے مبلغین کو دو ہزار مربع میل کے دائرہ مین پاتا ہے، مشنریون نے انجیل کی تبلیغ کی، بیمارون کو اچھا کیا، بچون کو تعلیم دی اور ہر جگہ بھلائی کرتے رہے لیکن ہندو اور مسلمانون نے انکو اتنی نفرت سے دھتکارا کہ فلسطین کے یہودیون نے بھی حضرت عیسٰیؑ سے نفرت نہ کی ہوگی، نیچ ذاتون کے علاوہ شاید ہی چند متنفس عیسائی بنائے گئے ہون، چند ہندوستانیون نے جذبۂ شوق مین اپنے الگ کلیسا قائم کیے ہین پر وہ سب کے سب مشنریون کے مسلسل نگرانی و امداد کے محتاج ہین، یہ سچ ہے کہ ہندوستان کے بعض حصون مین ایک بڑی جماعت نے عیسائیت کی طرف اپنے رجحان کا اظہار کیا ہے لیکن یہ بڑی جماعتین اون نیچ ذاتون کی تھین جو نہ ہندو ہین اور نہ مسلمان، اور خواہ ہم اسکو روحانی بیداری سمجھکر خوش ہون یا معاشرتی ترقی سمجھ کر روا رکھین، یہ ہمکو اوس راستہ کا جو مسلمان اور ہندو آیندہ چلکر اختیار کرین گے پتہ بتانے سے بالکل قاصر ہے، بلکہ یہ خیال کہ اونہین اون لوگون سے جو پہلے حقیر یا چار تھے مساویانہ حیثیت سے ملنا پڑیگا، اوس قومیت کے رکاوٹ کے علاوہ جسے عیسائیت نہ توڑ سکی اور نہ سہل کر سکی، ایک اور دیوار کھڑی کرتا ہے، اسلام اور ہندو

مذہب دونون اسوقت ہمیشہ سے زیادہ مضبوط ہین، کیونکہ قومیت و وطنیت کے جدید جذبات ان دو بڑے مذاہب مین وہ رشتہ اتحاد پاتے ہین جو ہندوستان کے کسی واحد زبان یا واحد سیاسی نقطۂ خیال کے روایات مین نہین مل سکتا؛ ہندوستان مین حال کی تمام مذہبی بیداریان مذہبی ہونے کے بجائے زیادہ تر سیاسی و وطنی ہین، مثلاً آریہ سماج تحریک اتحاد اسلامی، اور سکھونکا خالصہ فرقہ، ہندوستان کسی نہ کسی دن عیسائی ہو سکتا ہے، لیکن یہ امید اسوقت اور درخشان ہوجائیگی جبکہ انگلستان اسپر حکومت کرنا چھوڑ دے اور مشنریان اپنا قومی و نسلی غرور اور قدیم دیوتاؤن سے لڑائی باقی نہ رکھین،،

عیسائیت کا یہی ایک اصول نہین ہے جو ٹھکرا دیا گیا ہے، ہر وہ شخص جو ہندوستان مین ہندوستانیون سے اکثر ملا ہے، جانتا ہے کہ حتیٰ کہ وہ ہندوستانی جسنے مغربی تعلیم حاصل کی ہے، اخلاق، ترقی، تعلیم اور سیاست کے ہر مسئلہ کو بالکل ہی دوسری نظر سے دیکھتا ہے، جو مخاطب کے نقطۂ خیال سے کچھ بھی تعلق نہین رکھتی، انگریزون سے زیادہ وہ مادی قوت کے بجائے روحانی اشیار کو قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھتے ہین؛ یہ بالکل ہی ناقابل تخیل خیال ہے کہ ہندوستانی کسی قسم کے بھی افادی اخلاق کو قبول کرلینگے یا خدا کے رضا و قہر کی جگہ کثیر ترین تعداد کی بہترین نیکی کے اصول کو دین گے پیدائش اور حتیٰ کہ تقدس انسان کے معاشرتی درجہ کو متعین کرتا ہے لیکن دولت تو اس لائق بھی نہین؛ وہ روحانی خیالات جو یورپ مین رائج ہین ہندوستانیون پر کچھ بھی اثر نہین کرتے؛ مثلاً ہندوستانی کسی صورت سے بھی انسانی برادری کو تسلیم نہین کرتے۔ وہ اس بات کو نہین مانتے کہ ہر شخص کو مساویانہ مواقع حاصل ہون اور وہ مساویانہ معاشرت و اشتراکیت سے نفرت کرتے ہین؛ ہندوستان اسوقت تک اوس انقلاب سے جو فرانس نے ۱۷۸۹ء مین شروع کیا ہے نہین گذرا ہے؛ اعلیٰ قومین ابتک پنچ قومون یا بے ذات قومون کو جانورون سے کچھ ہی بہتر سمجھتی ہین، اور یہ پنچ قومین اپنی

حالت مین بالکل مطمئن ہین اور انھین اس معاشرتی تذلیل کے ہٹانے کا مطلقاً کوئی خیال بھی نہین ہے۔

"اسکے علاوہ صداقت کے مسئلہ کو لیجیے، ہندوستانی ویسے ہی مشرقی ہین جیسا کہ روایت پیش کرتی ہے، خلوص کے بجائے تصنع وظاہرداری ابتک اس کے نقطۂ خیال ہین، اور وہ چہرہ جو حقیقت کو ظاہر ہونے نہین دیتا اوس سے جو دل کھولکر صاف بات کہتا ہے زیادہ ممدوح ہے، ہندوستان کے تمام اسکول وکالج، شائد اس وجہ سے کہ وہ تمام تر دنیاوی تعلیم کے لیے ہین، اونکی روشِ صداقت کی تبدیلی مین ناکامیاب ہین۔ ذہنی صداقت اوس معیوب نظر سے دیکھی جاتی ہے جس سے اظہار حقیقت، ہندو مذہب اس بات پر مصر ہے کہ تمام قصون کو بیک وقت دینیات وتاریخ سمجھا جائے اور اسلام جو قرآن کے لفظی صداقت پر بھی کچھ پوچھنے کو منع کرتا ہے یہ دونون کے دونون اس بات کا ارادہ کیے بیٹھے ہین کہ وہ ہر اوس بات سے جو اون کی مقدس کتابون کے مطابق نہ ہو صاف انکار کردین؛ اون لوگون کو جو ایک آنکھ بند کرکے تدارک کرتے ہین صداقت نہین ملسکتی"

مغربی اثر نے ہندوستان کی تقریباً تمام صنعتون کو مردہ کردیا ہے، عجیب قسم کے باریک کپڑا بننے والون زردوزون، بڑھیون اور سنگ تراشون مین حسن وخوبصورتی کی حقیقی تمیز وذوق تھا۔ مگر مغربی مانگ ور مغربی نمونون نے ایکطرف تو اونکی تمام خوبیان برباد کردین اور دوسری طرف انکو حسن کا صحیح معیار بھی نہ بتایا، اسکا نتیجہ یہ ہوا کہ ارزانی اور بیکار چیزونسے کام لینے کے عادی ہوگئے"

"ان تمام واقعات سے پتہ چلتا ہے کہ مغربی ترقی کی شاہراہ جو مغربی تمدن کیطرف رہنمائی کرتی ہے ہندوستانی ارتقار کی راہ نہین ہے، اس شاہراہ سے ہٹ کر کوئی دوسرا راستہ ہندوستان کے لیے ہے، جو اوسے کسی دوسری منزل مقصود تک لیجائے"

# اخبارِ علمیہ

کیمبرج یونیورسٹی کے کتب خانہ مین اسلامی مضامین پر جو قلمی کتابین ہین، ان کی فہرست بائیس سال ہوے پروفیسر براؤن نے مرتب کی تھی۔ اس اثنا مین قریب ۸۰۰ کے قلمی کتابین یونیورسٹی لائبریری مین، اور تقریبًا اسی تعداد مین مختلف کالجون کے کتب خانون مین خرید کر داخل ہوئی ہین۔ سب کی مجموعی تعداد ۱۰۵۷ ہے۔ پروفیسر موصوف اسوقت ان قلمی کتابون کی مفصل و مشرح فہرست مرتب کرنے مین مصروف ہین، (ٹایمز لٹریری سپلیمنٹ)

---

رائل ایشیاٹک سوسائٹی (لنڈن) کا سہ سالہ تمغۂ طلائی، جو مستشرقین کے ہان ایک خاص طغرائے امتیاز سمجھا جاتا ہے، ابکی بار پروفیسر گایلز کی قسمت مین آیا، جو کیمبرج یونیورسٹی مین چینی زبان کے پروفیسر ہین، اور چینی زبان اور اس کے متعلقات کے بڑے محقق تسلیم کیے جاتے ہین، اس تمغہ کی تاریخ آغاز ۱۸۹۷ء ہے، اور اُسوقت سے ہر تین برس کے بعد اہم مستشرقانہ خدمات کے اعتراف مین یہ عطا ہوتا رہتا ہے۔ اِسوقت تک اصحاب ذیل کے حصہ مین آچکا ہے۔

| سال | نام محقق | نوعیت خدمات |
|---|---|---|
| ۱۸۹۷ء | پروفیسر کوول | تحقیقات متعلق بہ زبان سنسکرت |
| ۱۹۰۰ء | اڈورڈ ولیم ویسٹ | زبان پہلوی سے کتب مقدسہ کا انگریزی مین ترجمہ کیا |
| ۱۹۰۳ء | سر ولیم میور | تالیفات متعلق بہ اسلام و شارع اسلام، |
| ۱۹۰۶ء | ڈاکٹر پوپ | تحقیقات متعلق بہ زبان تامل |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۰۹ء | سر جارج گریرسن | تحقیقات متعلق بہ السنۂ ہند، |
| ۱۹۱۲ء | ڈاکٹر فلیٹ | |
| ۱۹۱۵ء | (۱) مسٹر یوس (۲) مسٹر گبس | تحقیقات متعلق بہ علوم چین |
| ۱۹۱۸ء | ڈاکٹر ونسنٹ اسمتھ | تالیفات متعلق بہ تاریخ ہند |
| ۱۹۲۱ء | پروفیسر گائلز | تالیفات متعلق بہ ملک چین |

(ٹائمز لٹریری سپلیمنٹ)

---

بابرنامہ (شہنشاہ بابر کی خود نوشت سوانح عمری) کا ایک ترجمہ انگریزی زبان مین مسٹر ارسکن کا کیا ہوا پیشتر سے موجود تھا۔ مگر وہ براہ راست ترکی سے نہین، بلکہ فارسی ترجمہ سے ہوا تھا اسلیے ترجمہ در ترجمہ ہوگیا تھا۔ ماہ جولائی مین مسز بیورج کے قلم سے اُسکا ایک جدید ترجمہ انگریزی زبان مین ہوا ہے، جو براہ راست ترکی سے ہوا ہے۔ لنڈن کے مشہور مشرقی دار الاشاعت لیوزک کمپنی نے اسے شائع کیا ہے۔ کتاب دو ضخیم جلدون مین ہے، اور قیمت دو پونڈ ساڑھے بارہ شلنگ ہے، خاتون موصوفہ دس سال سے اس کام مین مصروف تھین۔ کتاب کو انھون نے چار حصون مین تقسیم کیا ہے، پہلا حصہ متعلق بہ فرغانہ، ۱۹۱۲ء مین تیار ہوگیا تھا، دوسرا حصہ متعلق بہ کابل ۱۹۱۴ء مین، تیسرا متعلق بہ ہندوستان ۱۹۱۷ء مین اور چوتھا، جو دیباچہ، فرہنگ وغیرہ پر مشتمل ہے ۱۹۲۱ء مین تیار ہوا۔

---

سوویٹ کی عملداری (روس) سے وسط مئی کا چلا ہوا ایک خط کچھ روز ہوے جنوبی لنڈن مین ایک صاحب کو موصول ہوا۔ جس پر تین فٹ طویل اور سات انچ عریض رقبہ مین ٹکٹ چسپان تھے۔ ٹکٹونکی کل تعداد ۱۵۰ تھی، جن مین ۵۰ کی قیمت دو دو سو روبل تھی، اور سو ایسے تھے، جو تین تین سو روبل والے تھے، گویا کل ٹکٹونکی مجموعی تعداد ۴۰۰۰۰ روبل تھی۔ جنگ سے قبل ایک روبل تقریباً دو شلنگ کے

مساوی ہوتا تھا، اس حساب سے ٹکٹون کی قیمت ۰۰۰۰ ۴ پونڈ ہوئی، لیکن موجودہ شرح تبادلہ کے لحاظ سے یہ چالیس ہزار روبل بہت ہی حقیر قیمت کی شے ہین، (ڈیلی میل)

---

معزول قیصر جرمنی نے اپنے قلم سے اپنی سوانح عمری (تزک قیصری) تالیف کی ہے، امریکہ کے ایک دارالاشاعت نے اس کے حقوق تالیف ۰۰۰۰ ۵ پونڈ (۰۰۰ ۰ ۵ ۷ روپیہ) معاوضہ دیکر خرید کیے ہین، اس کی پہلی قسط غالباً یکم ستمبر کو شائع ہوگئی ہو، (ایضاً)

---

یورپ مین مشہور تصانیف کے قلمی نسخون اور ابتدائی ایڈیشنون کی جو قدر ہوتی ہے، اسکا اندازہ اس سے ہوسکیگا، کہ حال مین جب شکسپیر کے مجموعہ تصانیف کا نیلام ہونے لگا، تو پہلی بولی ایک ہزار پونڈ سے شروع ہوئی اور بالآخر ۸۶۰۰ پونڈ کی بولی پر پہنچکر نیلام ختم ہوا! یہ مجموعہ ۱۶۲۳ء مین طبع ہوا تھا، دوسرا مجموعہ جسکا سال طباعت بھی یہی تھا، ۵۴۰۰ پونڈ مین نیلام ہوا! یہ دونون نیلام ایک امریکی شائق علم مسٹر روزن بیک کی بولی پر ختم ہوئے۔ اسی نیلام مین فارسی کی بھی ایک قلمی کتاب جسکا نام نہ معلوم ہوسکا، اور جس پر سال کتابت ۱۵۴۰ء درج ہے، ۴۰۰ پونڈ مین فروخت ہوئی، (ایضاً)

---

حال مین بعض دیوہیکل موٹرین ایسی ایجاد ہوئی ہین، جن کی شرح رفتار دو میل فی منٹ کی ہے! انکے چلانے سے پیشتر کئی گھنٹہ تک انتہائی احتیاط و اہتمام کے ساتھ انکے ایک ایک پُرزہ کو تیار کیا جاتا ہے، اور اس کے بعد یہ چھوڑی جاتی ہین۔ ان کی سب سے سست رفتار ایک میل فی منٹ کی ہوتی ہے! اس کے بعد تیزی کے ساتھ شرح رفتار بڑھنے لگتی ہے، ابھی ۹۰ میل فی گھنٹہ تھی اب

سٹو میل ہوئی یہان تک کہ پورے ۱۲۰ میل فی گھنٹہ ہوگئی۔ اس حالت مین شور اس قیامت کا ہوتا ہے، کہ بات چیت کی آواز کان مین آنا ناممکن ہوجاتی ہے، مجبوراً امر دست کے اشارات سے گفتگو ہوتی ہے، چلنے مین ہوائی جہاز کی سی خرّاہٹ ہوتی ہے، اور سواریون کو یہ محسوس ہوتا ہے، کہ بجائے زمین پر حرکت کرنے کے ہوا مین اُڑ رہے ہین (ایضاً)

---

بیرسلا (علاقۂ جرمنی) سے خبر آئی ہے، کہ ایک نوجوان شخص جو ایک لوہار کی دوکان پر کام کرتا تھا، ایک مکان کی چھت سے گر پڑا۔ لوگ اٹھا کر اسپتال مین لے گئے۔ ڈاکٹرون نے معائنہ کرکے یہ پایا، کہ کاسۂ سر ٹوٹ گیا ہے، اور بجز ایک کے ساری پسلیان شکستہ ہوگئی ہین، مجروح ۱½ سال تک اسپتال مین رہا، اس کے بعد ڈاکٹرون نے کاسۂ سر کے استخوان شکستہ مین دہات کی ایک پلیٹ لگا دی، اور ٹوٹی ہوئی پسلیون کے بجائے سونے اور پلاٹینم کی پسلیان لگا دین، ان اعمال جراحی کی تکمیل مین ۲½ سال کی مدت اور صرف ہوئی، اس کے بعد مجروح کو اسپتال سے خلاصی ہوئی، اور اب وہ اچھی طرح چلتا پھرتا ہے۔ البتہ سونے اور پلاٹینم جیسی بیش بہا معدنیات کے اُس کے جسم مین داخل ہونے کے باعث اسکی جان کافی پُرخطر ہوگئی ہے، اس لیے حکومت کو اس کی حفاظت کا خاص انتظام کرنا پڑا ہے، اور اس کی نگہبانی کے لیے پولیس مقرر کردی گئی ہے، جو چورون اور قزاقون کی دستبرد سے اسے محفوظ رکھے، (ایضاً)

---

برطانیہ کے مشہور استاد سائنس، سر آلیور لاج نے، جنھون نے حال مین اپنی اِکھترین سالگرہ منائی، اخبار ڈیلی میل کے ایک نمایندہ سے بیان کیا، کہ وہ اپنے وقت کا بڑا حصہ لاسلکی سے متعلق تحقیقات مین صرف کرتے رہتے ہین، اور ایک مددگار کی اعانت سے اسی کے متعلق تجربات

واختیارات مین مصروف رہتے ہین۔ سیر آلیور نے یہ بھی کہا کہ بارش کا انحصار فضا کی کہربائیت پر ہے، مصنوعی وخارجی تدابیر سے اگر فضا مین کافی برقیت پیدا کردی جائے، تو فوراً بارش ہونے لگے۔ انھون نے یہ توقع ظاہر کی، کہ کسی زمانہ مین ایسا ہوکر رہیگا، (ایضاً)

---

ڈرہم روڈ، پلسٹیڈ (انگلستان) مین ایک معمّر خاتون مقیم ہین، جنھون نے ۷۔ اگست کو اپنی عمر کے ۱۰۵ سال ختم کرکے ۱۰۶ سال مین قدم رکھا۔ انکی ساری عمر دیہات مین گذری ہے، انکے قویٰ مین ابتک کوئی غیر معمولی ضعف نہین، صرف کسی قدر ثقل سماعت ہے۔ ہاضمہ اتنا اچھا ہے، کہ شب و روز مین چار مرتبہ سیر ہوکر کھانا کھاتی ہین، اور سال بھر اُدھر تک بصارت ایسی تھی، کہ کتابین پڑھ لیتی تھین، ۶۲ سال ہوے جب انکے شوہر کی وفات ہوئی، (ایضاً)

---

سر ولیم گیری نے اپنے پارک واقع کینٹ (انگلستان) مین ایک عجیب قسم کا باغ لگایا ہے، سڑک کے کنارے دورویہ درختون کی قطارین ہین، جو تقریباً نصف میل تک چلی گئی ہین، اور صنعت یہ رکھی ہے کہ درختون کا آغاز انگریزی ابجد کے ابتدائی حرف (اے) سے ہوتا ہے، بعد والے درخت بعد کے حروف (بی۔ سی وغیرہ) سے شروع ہوتے ہین یہان تک کہ انکا خاتمہ انگریزی کے آخری حرف (زِڈ) پر ہوتا ہے، (ایضاً)

---

کلکتہ کے ایک نامور مسلمان خاندان کے ایک نوجوان رُکن حسن شاہد سہروردی کو آٹھ دس سال ہوئے علیگڈھ کالج نے وظیفہ دیکر حصول تعلیم کے لیے یورپ روانہ کیا تھا۔ وہ انگلستان سے روس چلے گئے تھے، کہ جنگ چھڑ گئی، اور عرصہ تک ان کی خبر نہ معلوم ہوئی۔ اب تازہ اطلاعات سے

معلوم ہوا، کہ وہ بہ خیریت ہیں، اور اس اثنا میں اپنے مذاق کے مضامین کا برابر مطالعہ کرتے رہے ان کے مخصوص ذوق کی چیزیں، فنون لطیفہ اور خصوصاً ڈراما اور تھیٹر ہیں۔ ان مضامین میں انہوں نے کمال کے ساتھ شہرت بھی حاصل کی ہے، اور ان کی تحریریں ان عنوانات پر روس کے مشہور رسالوں میں شائع ہوتی رہتی ہیں، روسی زبان پر انہیں پوری قدرت حاصل ہوگئی ہے، اور جرمن و فرنچ زبانوں میں بھی کافی مہارت بہم پہنچالی ہے، (کاپیچین)

---

امریکہ کی اکاڈمی آف پولیٹکل اینڈ سوشل سائنس کے سہ ماہی رسالہ میں مالیات یورپ و مسائل زرپر بعض اہل ہند (مقیم یورپ و امریکہ) کے مضامین کو بھی جگہ ملنے لگی ہے، جس سے ظاہر ہوتا ہے، کہ ان معاملات میں بعض اہل ہند ماہرین فن کے مرتبہ پر تسلیم کرلیے گئے ہیں، (ایضاً)

---

پیرس کے ایک مستشرق جبریئل فرانڈ عربی سے فرنچ میں ترجمہ کرکے ایک کتاب اس عنوان سے شائع کر رہے ہیں "ایک عربی سیاح سلیمان کا سفرنامۂ چین و ہند" یہ سفرنامہ تیسری صدی ہجری کا ہے (ایضاً)

---

ڈاکٹر ڈوگین ڈائرکٹر شعبۂ اصوات، کتبخانۂ سرکاری برلن کے حسب فرمایش ایک ہندوستانی پروفیسر بینوے کمار سرکار کی آواز انگریزی زبان کو ادا کرتی ہوئی ایک فونوگراف میں محفوظ کی گئی ہے۔ نامور ماہر سنسکرت ڈاکٹر لوئیڈرس کی فرمایش پر انہیں صاحب کی آواز بنگالی زبان کو ادا کرتی ہوئی بھی فونوگراف میں محفوظ کی گئی ہے (ایضاً)

---

مستشرقین جرمنی کی کانفرنس کا دوسرا سالانہ اجلاس اب کی مرتبہ برلن میں ۴ لغایت ۶ اکتوبر

منعقد ہوگا، یہ کانفرنس، جرمن اورنٹیل سوسائٹی (لیزگ) کے زیر اہتمام منعقد ہورہی ہے، جس کی عمر ۷۵ سال کی ہوچکی ہے۔ بانیان کانفرنس ہندوستان کے شایقین علم وفن سے مالی امداد کے مستدعی ہین'

(کانیجین)

---

کچھ روز ہوئے کولمبس سرکل (امریکہ) مین ایک خستہ و ماندہ کبوتر زمین پر پڑا ہوا ملا۔ تفتیش سے اسکے بازو پر ایک مکتوب بندھا ہوا ملا، جس کے کاتب ایک محقق حیوانات مسٹر ایڈسنڈ ہیلر تھے، جو ایک کوہستان مین جاکر راہ بھول گئے تھے، اور وہان سے طلب امداد کے لیے اس کبوتر کو قاصد بناکر بھیجا تھا' اس مقام سے جہان یہ کبوتر ملا ہے اُس کوہستان کا فاصلہ ۱۹۰۰ میل کا ہے، یہ فاصلہ اس نے غالباً پانچ دن مین طے کیا۔ اس حساب سے اس کی شرح پرواز ۳۸۰ میل فی یوم پڑتی ہے،

---

انڈیانا (امریکہ) مین ڈاکٹرون کو ایک عورت مسز ہیلن وریسکوڈسکی کی بابت ایک نہایت عجیب تجربہ یہ ہوا، کہ جسوقت وہ اپنے گم شدہ فرزند کو تلاش کررہی تھی، ایک ٹرین نے آکراسے دھکا دیا، جس کے صدمہ سے وہ گر پڑی، اور دوسرے روز اسکی حرکت قلب بند ہوگئی، تاہم وہ مری نہین! ڈاکٹر اسکی نبض ڈھونڈھتے تھے، نبض کا پتہ نہ تھا تاہم گفتگو کا سلسلہ جاری تھا! ڈاکٹرونکا بیان ہے، کہ اس طبی خرق عادت کا باعث محض اس کی مامتا تھی، لڑکے سے اسکا تعلق خاطر اسدرجہ زبردست تھا، کہ اس نے حرکت قلب رک جانیکے باوجود بھی اکو زندہ رکھا تیسرے روز حرکت قلب از سر نو جاری ہوگئی، اور عورت تندرست ہوکر ہسپتال سے رخصت ہوئی

---

احمدآباد میونسپلٹی کے حدود مین اسوقت جتنے طلبہ قومی مدارس مین زیر تعلیم ہین، انکی تعداد ۴۸۰۰ ہے، اور انکے لیے ۲۷۰ اساتذہ کام کررہے ہین! اسکے مقابلہ مین سرکاری و نیم سرکاری مدارس مین طلبہ کی تعداد کل ۱۰۰۰ رہ گئی ہے اور انکے لیے ۲۵۔ اساتذہ کام کررہے ہین، گویا ہر مدرس کے حصہ مین کل سات سات لڑکے آتے ہین۔ (بمبئی کرانکل)

# ادبیات

## محمد علیؒ کی یادین

از مرزا احسان احمد بی اے

اے پردہ کشائے حسن عرفان | اے جلوہ دہِ ہلال احمر
صدقے تری جان نثارین کے | فطرت کا بدل دیا ہے منظر
جو رنگ ہے تیری زندگی کا | آزادی روح کا ہے مظہر
پامال ہے یون جو کفر و باطل | یہ تیرے خلوص کی ہے ٹھوکر
لرزان تری خاکساریون سے | بنیاد غرور و فتنہ و شر
ہر موج نفس مین تیری پنہان | سرمستیِ موجِ جامِ کوثر
کاشانۂ زندگی مین تیرے | قندیلِ حرم ہے جلوہ گستر
آئینۂ جان کا تیرے صیقل | خاکِ درِ ملتِ پیمبر
یہ چہرۂ تابناک تیرا | فردوس ارم کا اک گل تر
لبریزِ گداز ہے ترا دل | سرشارِ نیاز ہے ترا سر
ہے تیری نوائے حریت سے | معمور فضائے ہفت کشور
آتشکدۂ حیات تیرا | ہے سوزِ بلالؓ سے منور
ہے ذوق فنا یہ تیرے نانان | جانبازیِ کشتگانِ خیبر
دنیا کو دکھا دیا ہے تو نے | توحید کا پر جلال منظر

ہے اس میں نہاں حیاتِ مُسلم
کُل ہے یہی کائناتِ مُسلم

اے جلوہ فزاے بزمِ ہستی — اے مایۂ نازشِ زمانہ
لایا ہے ازل سے تو اسیری — تیرا ہے قفس ہی آشیانہ
تو لاکھ شکست کھائے لیکن — انداز ترا ہے فاتحانہ
سرمایۂ تقویت ہے تیرا — عدلِ عمری کا تازیانہ
ہر پیروِ دینِ احمدی سے — رشتہ ہے ترا برادرانہ
ہے مایۂ کیفِ روح تیرا — توحیدِ خلیل کا ترانہ
پھر یاد دلا دیا ہے تونے — سلمانؓ و صہیبؓ کا فسانہ
ہے تیری جبینِ آرزو کا — صحرائے حجاز آستانہ

جو جامِ شرابِ آگہی ہے
سرچشمۂ کیفِ معنوی ہے

اے لمعہ فروزِ برقِ ایمان — اے آفتِ خرمنِ ستمگر
سرمایۂ نازشِ خرد ہے — تیرا یہ جنونِ روح پرور
وہ روحِ حیاتِ جاوداں ہے — جو درد ہے تیرے دل کے اندر
ایمان کی تیرے ٹھوکروں سے — رعنائیِ کفر ہے نگوں سر
ہے ولولۂ خلوص تیرا — آغوشِ ستم کا ناز پرور
دنیا کے جلالِ ظاہری سے — ہے شان تری بلند و برتر
تو خسروِ بوریا نشین ہے — ہے ننگ تجھے کلاہ و افسر

ہمت ترے قلبِ ناتواں کی　　غیرت دہِ قیصر و سکندر
اک نعرہ ترے شکستہ دل کا　　برہم زنِ صد ہزار لشکر
محرومِ وطن ہے گرچہ لیکن　　ہر دیدۂ ترین ہے ترا گھر
ایثار ترا، تری سپر ہے　　بیکار ہے سعیِ تیغ و خنجر
کیا خوفِ عدو ہو تجھ پہ طاری　　خود رحمتِ حق ہے تیری یاور
تبلیغِ پیامِ راستی ہے　　کُل سعی و عمل کا تیرے محور

تو تشنۂ ذوق ہے اسی کا
مقصود یہی ہے زندگی کا

اے محرمِ رازہائے فطرت　　اے جلوہ شناسِ برقِ ایمن
آغوش ترے گدازِ دل کا　　ہے برقِ حیات کا نشیمن
خاموشیِ لب پہ تیری قرباں　　ہنگامۂ جوشِ آہ و شیون
ویرانیِ دل پہ تیری نازاں　　شادابیِ صد بہارِ گلشن
تیرے اعجازِ سادگی سے　　شرمندہ فسونِ حیلۂ فن
وابستۂ ذوقِ دار و زنجیر　　ہے روزِ ازل سے تیری گردن
گلہائے ریاضِ معنوی سے　　معمور ہیں تیرے جیب و دامن
اک برق سی کوندتی ہے ہر سو　　سینہ ہے ترا کہ دشتِ ایمن
ناکامیِ ظاہری پہ تیری　　فتحِ ابدی ہے سایہ افگن
مسلم کے لیے ہے ذات تیری　　امید کا اک چراغِ روشن
لبریزِ فروغِ جاودانی　　آئینۂ صبحِ زندگانی،

# باب التقریظ والانتقاد

## تنقید دیوان فانی

از

جناب محمد الدین صاحب تاثیر بی اے لاہور

پہلے یہ عرض کردینا ضروری ہے کہ مین ذاتی طور پر نہ تو صاحب دیوان کو اور نہ نقاد (مولنا عبدالسلام صاحب ندوی) کو جانتا ہون، اس بنا پر میرے خیالات جنبہ داری کے عیب سے پاک ہین،

معارف جولائی ۱۹۲۲ء مین دیوان فانی پر جو تنقید چھپی ہے، وہ یقیناً صحیح معنون مین تنقید ہے، معزز نقاد نہ تو پرانی لکیر کا فقیر ہے اور نہ تصوف و فلسفہ کی چاشنی، بدائع تراکیب یا کسی جائز جدت طرازی کا وہ اصولاً مخالف ہے اور وہ ذاتی دوستی یا عناد کے احساس سے بھی معرا نظر آتا ہے اُسنے کلام کے عیوب اور محاسن دونون بیان کردیے ہین، اُردو ادب کی تاریخ مین اس قسم کی تنقید کی مثالین بہت کم نظر آتی ہین، مجھے عموماً اس تنقید سے اتفاق ہے تاہم کہین کہین اختلاف بھی ہے، جسکا ظاہر نہ کرنا درحقیقت جرم اخفاے شہادت ہے،

تنقید کے پڑھنے سے یہ بات صاف معلوم ہوتی ہے کہ مولنا لکھنؤ کے مذاق اور آداب سخن کے حامی ہین اور یہی ایک مرکز مولنا کے تمام اعتراضات کا محور ہے، مثلاً فانی کہتے ہین،

لوح دل کو غم الفت کو قلم کہتے ہین
کن ہے انداز رقم حسن کے افسانے کا

اعتراض یہ ہے کہ "غم الفت کا قلم، نہ حقیقۃً صحیح ہے نہ مجازاً نہ استعارۃً"

یہ محض ذوقی بات ہے۔ شاعر غم الفت، کو وجہ تخلیق سمجھتا ہے، اور اس لیے لوح پر جو کچھ

منقوش ہے وہ خانۂ غم کی نقش آرائی ہے، دل کو لوح سے اور حرف کن کو انداز رقم سے تشبیہ دی گئی ہے تو غم الفت کو اوسکا قلم بنایا گیا جو باعث تخلیق و آفرینش ہے، غرض یہ کائنات، نقاش ازل کی تحریر ہے اور غم عشق آلۂ تحریر، یہ صوفیا کے ایک پامال خیال کی بدیع تعبیر ہے،

وحشتِ عشق ذرا سلسلہ جنبان ہونا چار زنجیر عناصر پہ ہے زندان موقوف

"عناصر کے لیے زنجیر کا استعارہ بحث طلب ہے" جسم خاکی کو زندان کہنا عام بات ہے اور اس رعایت سے عناصر کو زنجیر کہنا شاعری کی جان ہے، ممکنات عالم کے پاؤن مین عناصر اربعہ کی چار زنجیرین پڑی ہین، جس سے وہ زندان ہستی مین مقید ہے، اس لیے عناصر کے لیے زنجیر کا استعارہ بہت مناسب ہے،

چھیڑ کے داستانِ غم دل نے مجھے سُلا دیا یون نہ کسی طرح کٹی جب مری زندگی کی رات

"زندگی کے دن کاٹنا محاورہ ہے، زندگی کی رات کاٹنا محاورہ نہین" لیکن سوال یہ ہے کہ جس کی تمام زندگی ایک تاریک رات ہو وہ محاورہ کو کیا کرے۔ یہ بظاہر خلاف محاورہ ترکیب فانی کے (Pessimistic) یاسیہ فلسفۂ زندگی کا مظہر ہے، اسیطرح۔

ہر ایک ذرہ جو اس عالم غبار مین ہے عزیز خاطرِ فطرت ہے جانِ عبرت ہے

اعتراض ہے "عالم غبار، کے لیے فارسی زبان سے سندِ متواتر درکار ہے"، جواب یہ ہے کہ سند درکار نہین۔ "عالم غبار" کی ترکیب ایک بسیط فلسفۂ فنا کو لیے ہوئے ہے "عالم خاک" تو عموماً شعرائے قدیم نے باندھا ہے کیونکہ اون کے نزدیک انسان کی تخلیق کا جزو غالب مٹی تھی، لیکن اب جب کہ عناصر تخلیق ذرات، اجزائے فردہ اور سالمات ہین تو عالم غبار کیون نہ کہا جائے علاوہ ازین عالم خاک کہنے سے تو عالم کے وجود کا کسیقدر استحکام بھی سمجھا جا سکتا ہے لیکن جب شاعر اوسکو عالم غبار کہتا ہے تو اوس سے مقصود یہ ہے کہ اوسکے نزدیک عالم مین اتنا استحکام اور استواری

اور شیرازہ بندی بھی نہین جسقدر خاک مین ہے، جب نقّاد جائز جدت طرازی کا مداح ہے تو پھر اوسکو "رویائے پریشان" اور "تڑپتا ہوا جگر" کے لیے سندِ متواتر کیون درکار ہے،

اے اجل گھبرائیگا تنہائی تربت سے دل		یہ ابھی بھولا نہین ہے جوشِ وحشت کے مزے

اعتراض ہے۔ "وحشی تنہائی سے نہین گھبراتا ہے" یہ شاید نفسیات کا مسئلہ ہو، ہم نے تو تنہائی کو وحشت افزا سنا ہے اور وحشت خود ایک حالتِ اضطراب یا گھبراہٹ کا نام ہے،

کاش مین واقف نہوتا رسم و راہِ عشق سے		کاش تم سمجھو کہ عشقِ فتنہ گر کیا چیز ہے

"توازن کے لیے سمجھو کی بجائے 'سمجھتے' ہونا چاہیے" یقیناً اگر ایسا ہوتا بہتر ہوتا، مگر وزن کی قید سے یہ عدم توازن پیدا ہوا ہے،

عشقِ صادق وہ کہ دل سے لب تک آ سکتا نہین		حسنِ یکتا وہ کسی نے جسکو دیکھا ہی نہین

"عشق صادق کا لب تک آنا بالکل بے معنی ہے"، "بالکل بے معنی" ایک فیصلہ کن حکم ہے۔ مگر آگے چلکر نقاد خود ہی کہتا ہے کہ "یہ دونون مصرعے قابلِ تاویل ہین"، ظاہر ہے کہ عشق صادق کے لب تک آنے کا مقصود اوسکے اظہار کا لب تک آنا ہے، اور قرینہ اس حذف پر دال ہے،

وہ تیری بزم تھی نہ ملی جبین چپ کی داد		یہ حشر ہے یہان تو کھلے گی زبانِ داغ

"زبانِ داغ، نہ حقیقتہً صحیح ہے نہ استعارۃً" یہ مین نہین سمجھا کہ یہ استعارۃً کیون صحیح نہین، مقصود یہ ہے کہ غم عشق کے داغ خود نمایان ہو کر وجہ اظہار ہو جائینگے، اور یہی "داغ کی زبان" ہے یہ استعارہ تو بالکل کھلا ہوا ہے،

پھاڑ کر فانی گریبانِ لحد		ہم چلے دامانِ محشر کی طرف

"گریبانِ لحد کا استعارہ بحث طلب ہے" یہ استعارہ بھی صاف ہے۔ لحد کی ظاہری صورت گریبان سے ملتی جلتی ہوتی ہے، اس لیے اوسکو گریبان لحد سے تعبیر کیا ہے، جس طرح انسان گریبان

منھ ڈالتا ہے، اوسی طرح مردہ بھی لباس قبر مین چھپنے کے لیے اوسمین منھ ڈالتا ہے،

آیا کہ دل گیا کوئی پوچھے تو کیا کہون یہ جانتا ہون دل ادھر آیا اُدھر گیا

"دل"، کا لفظ مصرع ثانی مین واقعی زائد ہے نہوتا تو اچھا ہوتا،

صیاد یون پرون مین گرہ باندھتے ہین کیا بے درد بند بند کسی کا جکڑ گیا

"پرون مین گرہ باندھنا صحیح نہین" اس سے اگر یہ مقصود ہے کہ پرون مین گرہ باندھنا محاورۃً صحیح نہین تو مجھے اس سے واقفیت نہین، لکھنؤ کے کبوتر باز اسکو بہتر جانتے ہونگے، اور اگر یہ مقصود ہے کہ پرون مین گرہ باندھنے سے بند بند کیونکر جکڑ گیا ؟ یہ تو صاف ہے اور اوسی کو شاعر کہنا چاہتا ہے کہ صیاد نے پرون مین اس طرح گرہ باندھی ہے یعنی اس سنگدلی اور بیدردی سے باندھی ہے کہ صرف پرون کے باندھنے سے مرغ اسیر کا بند بند جکڑ گیا ہے،

"نالہ رسا ہونا" اور "داستان آغاز کرنا" میرزا غالب کا تتبع ہے، اہل لکھنؤ کو یقیناً اسپر اعتراض ہوگا مگر اختلاف ذوق کی مجبوری ہے،

یہ تو اعتراضات سے اختلاف تھا۔ اب حضرت نقّاد کی ایک تحسین سے بھی مجھے اختلاف ہے

اب آنکھ اوٹھتی ہے وہ جنبش ہوئی ہلکی سی مژگان کو وہ چھیڑا چاہتے ہین نوکِ نشتر سے رگِ جان کو

"ہلکی سی مژگان ایک نہایت ہی جدید ترکیب، اور ایک نہایت ہی جدید استعارہ ہے اس کا مشبہ بہ ہر لطیف مستدحیز ہوسکتی ہے لیکن فانی نے مناسبتِ کلام سے نوک نشتر کو مشبہ بہ قرار دیا ہے" میرے خیالِ ناقص مین یہ تمام مدح سرائی" بالکل بے معنی ہے" کیونکہ "ہلکی سی" کا تعلق "جنبش" سے ہے۔ مژگان سے نہین۔ یعنی "اس مژگان کو ہلکی سی جنبش ہوئی" نہ یہ کہ "اس ہلکی سی مژگان کو جنبش ہوئی"

---

# مطبوعات جدیدہ

منہاج المنطق، اب تو قدیم عربی علوم پر شاذ و نادر ہی کوئی کتاب اُردو مین لکھی جاتی ہے، ایسی حالت مین یہ پیش نظر رسالہ بسا غنیمت ہے، مولوی سید آقا رضا صاحب حیدر آبادی نے اس نام سے اُردو مین قدیم منطق پر یہ رسالہ سوال و جواب کے طرز مین لکھا ہے، طریقۂ ادا سلجھا ہوا، عبارت صاف اور اختصار کے ساتھ تمام مسائل پر احتوا ہے، امید ہے کہ منطق خوان طلبہ کو اس سے فائدہ پہنچیگا بڑی تقطیع کے ۵۲ صفحون پر یہ رسالہ ہے، قیمت ۸ر پتہ :- مولوی کاظم علی صاحب منتظم دفتر صدر محاسبی سرکار عالی حیدر آباد دکن،

فلسفۂ اخلاق، پنجاب کے منشی فاضل اور منشی عالم کے امتحانات مین اخلاق جلالی کے کچھ ابواب داخل ہین، قدیم فلسفۂ اخلاق مین یہ فارسی کتاب اپنے اختصار اور اختصار کے ساتھ تمام مسائل پر احتوا کے لیے بہت مشہور ہے، ابو اللسان محمد سلیم صاحب منشی فاضل معلم ادبیات اُردو نارمل سکول امراؤتی (برار) نے داخل ابواب کا اُردو مین ترجمہ اور تحشیہ کیا ہے، مطالب کو اپنے طریق پر جدید انداز مین ادا کیا ہے، یعنی ترجمہ مین کتاب کی لفظی پابندی نہین کی ہے، جا بجا اپنی طرف سے حواشی چڑھائے ہین، ہر باب کے آخر مین طلبہ کے لیے سوالات لکھے ہین، یہ کتاب گو خاص مقصد سے لکھی گئی ہے لیکن ہمارے نزدیک عام اُردو دان اصحاب بھی جن کو قدیم فلسفۂ اخلاق کے متعلق کچھ جاننے کا شوق ہو اس سے بہرہ اندوز ہو سکتے ہین، قیمت عہ، مترجم سے نشان بالا پر ملے گی،

ہندوستانی، ہندوستانی زبان، جیسا کہ انگریز اُردو کو کہتے ہین، اوس کے قواعد و زباندانی پر انگریزی اُردو مین انگریزون کے اُردو سیکھنے کے لیے جناب منشی محمد اکبر خان صاحب حیدری نے یہ کتاب

تالیف کی ہے، معلوم ہوتا ہے کہ انگریزون مین یہ تالیف بیحد مقبول ہوئی ہے کیونکہ اسوقت پیش نظر
نسخہ طبع پنجم ہے، منشی صاحب نے پہلے حروف ابجد بنائے ہین، پھر اُردو تلفظ بنایا ہے، پھر ریڈرون کے
طریق پر کچھ الفاظ اوپر لکھ کر نیچے اونھین الفاظ سے فقرے بنائے ہین، اور انگریزی سے اُردو اور اُردو
سے انگریزی کرنا سکھایا ہے، ساتھ ساتھ قواعد کی مشقی تعلیم بھی کی ہے، آخر مین کام کے ضروری اُردو
لغات مع انگریزی ترجمہ کے لکھدیے ہین، کتاب ٹائپ مین عمدہ چھپی ہے، اور مجلد ہے صفحات ۱۹۴،
قیمت ۵ھ، اور مع ضمیمہ ۱۲، پتہ: حیدری اورنٹیل بک ڈپو، اکبر منزل، دہلی،

ثالث بالخیر۔ یہ فسانہ ترکی سے جناب سید سجاد حیدر صاحب بی اے (یلدرم) کے قلم سے اُردو مین
منتقل ہوا ہے، یہ کتاب بہت پہلے شائع ہوچکی تھی اب اس کا طبع دوم دار الاشاعہ پنجاب لاہور نے
شائع کیا ہے، ترکی افسانون کو سید صاحب جس حسن وخوبی سے اُردو کا لباس پہناتے ہین وہ مستغنی
عن البیان ہے، ۸۰ صفحون کے ایک چھوٹے سے افسانہ مین اس ترکی ادیب (احمد حکمت) نے ترکون کی
خانگی معاشرت کا نہایت لطیف و پر اثر منظر دکھایا ہے، قیمت ۸ر پتہ: دار الاشاعۃ پنجاب، لاہور،

آئینۂ حرم، جناب زاہدہ خاتون شروانیہ مرحومہ بنت نواب مزمل اللہ خان صاحب بالقابہ جو اکثر
اپنا نام ز، خ، ش لکھا کرتی تھین، ہماری تعلیم یافتہ حلقۂ خواتین مین علمی وادبی حیثیت سے بہت
بلند پایہ تھین، افسوس کہ مرحومہ نے چند مہینے ہوئے کہ کم عمری مین وفات پائی، اونکی اُردو نظمین
نہایت پاکیزہ اور پر اثر ہوتی تھین اور عورتون کی اکثر نظمون کے برخلاف اغلاط اور عیوب سے
پاک ہوتی تھین، اونکی فارسی لیاقت معمولی سے بہت زیادہ تھی زنانہ رسائل مین اکثر اور مردانہ
رسالون مین گاہ گاہ اونکے نتائج افکار شائع ہوا کرتے تھے، جناب خواجہ حسن نظامی صاحب ہر سال
امیر خسرو کی یادگار مین ایک تحریری مشاعرہ کرتے ہین، اور غزلون کے انتخاب کے لیے ایک
کمیٹی بناتے ہین، پچھلے سال کے مشاعرہ مین اونھون نے میرا نام بھی کمیٹی کے ممبرون مین رکھا تھا،

جہان تک یاد آتا ہے، میرے انتخاب مین خاتون مرحومہ کا دوسرا نمبر تھا، اوسوقت یہ خیال بھی نہ تھا کہ یہ مجسمۂ علم وعفاف اسقدر جلد مٹ جائیگا، بہرحال اب اونکی زندگی کی یادگار اونکے بھی نتائج افکار ہین، دارالاشاعۃ پنجاب نے انہین کا مجموعہ آئینۂ حرم کے نام سے چھاپا ہے، قیمت ۱۰/ پتہ۔ دارالاشاعۃ پنجاب، لاہور،

ذکر خواجہ حضرت خواجہ معین الدین اجمیریؒ کے حالات اور اون کی موجودہ خانقاہ وروضہ کے احوال مین جناب مقبول احمد صاحب نظامی نے یہ چھوٹا سا رسالہ لکھا ہے، اور اچھا لکھا ہے، واقعات مستند تاریخی کتابون اور تذکرون سے جمع کیے ہین، قیمت ۸/ پتہ۔ مولوی مقبول احمد صاحب نظامی، سیوہارہ ضلع بجنور،

ٹرکی مین عیسائیون کی حالت، یہ رسالہ ترکی انجمن تبلیغ نے یورپ مین شائع کیا تھا، مولوی ابوالاعلیٰ صاحب مودودی نے اس کا اردو ترجمہ کیا ہے، اور دارالاشاعۃ سیاسیات مشرقیہ دہلی نے اسکو شائع کیا ہے، رسالہ مستند حوالون سے لکھا گیا ہے اور نہایت پرمعلومات ہے، آخر مین ترکی شہرون کی قومی مردم شماری درج ہے، قیمت ۵/، پتہ۔ دارالاشاعۃ سیاسیات مشرقیہ، دہلی،

| عدد چہارم | ماہ صفر ۱۳۴۱ھ مطابق ماہ اکتوبر ۱۹۲۲ء | مجلد دہم |
| --- | --- | --- |

## مضامین

# شذرات

ماہ گذشتہ کا سب سے بڑا علمی حادثہ جناب مولنا رشید احمد صاحب سالم انصاری کی وفات ہی، مرحوم نے تقریباً بیس پچیس برس مسلسل ہماری زبان کی خدمت کی عربی وفارسی کے وہ لایق ادیب تھے، انکا علمی شوق وذوق فطری تھا، انکی زندگی کا اکثر حصہ مطالعہ اور کتب بینی مین صرف ہوتا تھا، قلمی کتابونکی تلاش اور جستجو مین انھون نے ہندوستان کا گوشہ گوشہ چھان ڈالا تھا، آخر مین ذیحجہ ۱۳۴۰ھ مین جب علی گڈھ مین خاکسار اون سے ملنے گیا تو ان کو بستر مرض پر پایا، اور یہی انکا مرض الموت تھا، اس عالم مین بھی جتنی دیر ان کے پاس بیٹھنے کا اتفاق ہوا وہ علمی تذکرے کرتے رہے اور جہانگیرنامہ کے ایک نایاب قلمی نسخہ کو بڑی محنت سے ترتیب دیا تھا اسکی اشاعت کا تذکرہ کرتے رہے، اردو مترجمات مین، المدنیۃ والاسلام، النصرانیۃ والاسلام، کتاب التوحید وغیرہ مفید تالیفات یادگار چھوڑی ہین، ترک موالات کے سلسلہ مین، مرحوم علی گڈھ کالج چھوڑکر جامعہ ملیہ مین چلے آئے تھے، اور یہین سے رخصت ہوگئے خدا مغفرت ارزانی فرمائے،

---

ادبیات مشرقی خصوصاً فن تصوف سے دلچسپی رکھنے والے حلقون مین یہ خبر یقیناً نہایت مسرت سے سنی جائیگی، کہ پروفیسر نکلسن عنقریب مولانا رومی رح کی مثنوی کا، غایت اہتمام کے ساتھ ایک اعلیٰ ایڈیشن شایع کرنے والے ہین۔ کام جس وسیع پیمانہ پر انجام پا رہا ہی اسکا اندازہ اس سے ہوسکتا ہی کہ تین جلدون مین متن مثنوی ہوگا، اور تین جلدون مین اس کا انگریزی ترجمہ۔ دو جلدین شرح مثنوی کے لئے وقف ہونگی، ایک جلد فرہنگ الفاظ، فہرست مطالب، ضمیمہ جات وغیرہ کے لئے مخصوص ہوگی، اور ایک

جلد مین مولانا کے ذاتی حالات، ان کی تعلیمات کا تذکرہ اور ان کے کلام پر تبصرہ ہوگا۔ ہر جلد کم از کم پانچ پانچ سو صفحہ کی ہوگی، اس حساب سے پورے سلسلہ کی ضخامت پانچ ہزار صفحون سے کسی حالت مین کم نہ ہوگی۔

---

جن احباب کو خود کبھی کسی معمولی اور چھوٹی کتاب کی تہذیب (ایڈیٹ کرنے) کا اتفاق ہوا ہے، وہ سمجھ سکتے ہین، کہ مثنوی معنوی جیسی اہم و ضخیم کتاب کا ایڈیٹ کرنا کس قدر دیدہ ریزی اور کتنی بڑی ہمت کا کام ہے، باقی "سبکساران ساحل"، تو

شب تاریک و بیم موج و گردابے چنین ھایل

کا مفہوم سمجھنے سے بھی اگر قاصر ہین، تو انھین معذور رکھنا چاہئے۔ پروفیسر نکلسن دو برس سے مسلسل اسی کام مین منہمک ہین، اور ابھی کئی سال تکمیل کار مین لگینگے، تاہم جلد اول کا مسودہ توقع ہے، کہ سال آیندہ مطبع مین پہنچ جائے۔

---

نکلسن کا شمار اسوقت یورپ کے مشاہیر مستشرقین مین ہے۔ زبانون مین عربی و فارسی، اور فنون مین تصوف کے ساتھ انھین خاص لگاؤ ہے۔ اس سے بیشتر کتاب اللمع (ابونصر سراج) اور تذکرۃ الاولیاء (شیخ فریدالدین عطارؒ) کو جملہ لوازم تہذیب کے ساتھ شائع کر چکے ہین، کشف المحجوب (شیخ علی ہجویریؒ) کے مترجم ہین، مشاہیر صوفیۂ اسلام، و تصوف اسلامی کے زیر عنوان انگریزی تصانیف کے مصنف ہین، مولنا رومیؒ کے دیوان غزلیات کا (جو دیوان شمس تبریز کے نام سے مشہور ہے) انتخاب مع ترجمہ و تبصرہ کے شایع کر چکے ہین۔ مولنا کے کلام سے انھین خاص شغف ہے، ان کے قلم کے سایہ مین جو کتاب نکلیگی، اس کی ایک ایک سطر تشنہ کام ارباب ذوق کے لئے آب حیات کا جام ہوگی۔

---

ڈیلی میل کا نامہ نگار برلن سے اطلاع دیتا ہی کہ جرمنی مین ایک جدید ٹیکس پرخوری پر قائم ہوا ہی، اس کی شکل یہ ہی کہ جو لوگ ایک مقدار معین سے زاید، ماکولات و مشروبات کا مطالبہ کرینگے، ان سے دکانون ہوٹلون، بازارون، چائے خانون، شراب خانون مین غرض ہر مقام پر بہ حکم سرکار، عام شرح سے ڈیوڑھی بلکہ دوگنی قیمت لیا جایا کریگی، تاکہ یہ اپنا کھانا پینا کم کرین، اور نادار رعایا تک ذخیرۂ غذا کے پہنچنے مین حائل نہ ہون ٹیکس کی معقولیت مین کسکو کلام ہو سکتا ہی لیکن بہتر ہوتا، کہ جوع البقر کے بجائے جوع الارض کو قابل مواخذہ و موجب تعزیر قرار دیا جاتا۔ جرمنی کو تو اس مرض کا شاید ایک ہی مرتبہ شدید دورہ پڑا تھا، لیکن بعض معاصر اقوام کا یہ مرض، سنا ہی کہ مزمن ہو چکا ہے۔

---

پرخوری و خوش خوری یورپ کو ہمیشہ عزیز رہی ہے نماز پنجگانہ کی طرح طعام پنج وقتہ اس کی شریعت تمدن مین مخصوص ہو چکا ہی، ڈاکٹرون نے بھوکے رہنے کے نقصانات اور پوری غذا کھانے کے فوائد اپنی تحقیقات عالیہ کا ایک ضخیم دفتر تیار کر دیا ہی، اس کے ایک نامور فلسفی (ہربرٹ اسپنسر) نے صاف کہدیا ہی، کہ بچون کے حق مین اگر کم خوری و پرخوری کے درمیان حق انتخاب دیا جائے، تو آخر الذکر یقیناً قابل ترجیح ہے، ایسی فضا مین تقلیل غذا کی آواز اگر ہیں نامانوس سمجھی جائے، بجا ہے لیکن اس عالم کے علاوہ ایک دوسرا عالم بھی ہے، جہان دن بھر بھوکا پیاسا رہنا سال مین ایک مہینہ کیلئے فرض رکھا گیا ہے، اور جہان روزہ کو گناہون سے بچنے اور دل مین ایمان و تقوی پیدا کرنے کا ذریعہ بتایا گیا ہی (لعلکم تتقون)۔ اس مملکت کے سب سے بڑے سر برآرا کا معمول تھا کہ رمضان کے علاوہ بھی بہ کثرت روزہ رکھتے۔ بلکہ بعض دفعہ ایسا ہوتا کہ متصل کئی کئی دن تک افطار نہ فرماتے۔ اور اس کے بعض رفقاء و خدام ایسے ہوئے ہین جنھون نے ساری عمر روزہ رکھکر کاٹ دی۔ سچ کہا ہے اسی نامور آقا کے ایک نامور خادم نے، فضائل گرسنگی مین ؎

رنج جوع از رنجها پاکیزه تر ؛ خاصه در جوع ست صد نفع و ہنر

جوع خود سلطان دار و ہاست ہین ؛ جوع در جان نہ چنین خوارش مبین

جوع مر خاصان حق را دادن اند ؛ تا شوند از جوع شیر زورمند

جوع ہر جلف گدا را کے دہند ؛ چون علف کم نیست پیش او نہند

---

برٹش اینڈ فارن بایبل سوسائٹی، انگریز مسیحیون کی ایک مشہور تبلیغی انجمن ہے جس کے کارکن پرجوش مبلغین مسیحیت ہین۔ اس کی آخری سالانہ رپورٹ سے معلوم ہوا کہ سوسائٹی کی شاخین بیت المقدس اور قسطنطنیہ مین، دوران جنگ مین بھی کھلی رہین، اور تبلیغ و اشاعت کا کام بدستور کرتی رہین۔ یہ طرز عمل اس حکومت ٹرکی کا تھا جس کے ظلم، تعصب، ناروا داری، و تنگ خیالی کی حکایات یورپ مین گھر گھر پھیلی ہوئی ہین، اور مورخین انگلستان کے طفیل مین، ہندوستان مین بھی ایک بڑی حد تک پھیل چکی ہین۔ اس کے مقابلہ مین متمدن مسیحی اقوام باہم دگر جس فیضی، رواداری، و کشادہ دلی کا برتاؤ کرتی ہین، اس کا کچھ چشمدید تجربہ تو ہندوستان کو بھی ہو چکا ہے۔ یاد ہوگا، کہ آج سے چند سال قبل ہندوستان مین جرمنون کی متعدد مشنری سوسائٹیان قائم تھین، آغاز جنگ ہوتے ہی انھین کی ہم مذہب و ہم تمدن، حریت دوست و جمہوریت نواز، حکومت برطانیہ نے پہلا کام یہ کیا، کہ ان تبلیغی انجمنون کو منزل فنا تک پہنچایا، اور ان کے کارکنون مین سے ایک ایک کو اسیر کر کے کسی کو خارج البلد کیا، اور کسی کو قید فرنگ مین ڈالدیا۔ جس قوم کا اپنون کے ساتھ یہ برتاؤ ہو، بیگانون کو اس سے جس قسم کی توقعات رکھنا چاہیے، اُسکا اظہار لاحاصل ہے۔ ع

جسکی بہار یہ ہے، پھر اس کی خزان نہ پوچھ!

---

کہا جاتا ہے، کہ دنیا کشت وخون کے مناظر سے تنگ آگئی ہے، اور عقلائے فرنگ اس کوشش مین لگے ہوئے ہین، کہ ہمیشہ کے لئے جنگ کا سدباب کردین، چنانچہ مجلس اقوام کا زبردست نظام مع اپنے غیر محدود مصارف اور لاتعداد عملہ کے اسی غرض سے قائم ہے، بیشمار مضامین ورسایل ضرورت صلح وفوائد آشتی پر شایع ہوچکے ہین، اور بے حساب تقریرین تدابیر امن عالم پرارشاد ہوچکی ہین، یہ سب کچھ "قال" تھا، "حال" جو کچھ ہے، اس کا اندازہ اس واقعہ سے ہوسکتا ہے، کہ دنیا کی تمام "دول عظمی" غایت عجلت وبے صبری کے ساتھ اپنی بحری طاقتون کی ترقی واضافہ کی فکر مین منہمک ہین، چنانچہ موجودہ جہازون کے وزن کی تعداد، بہ مقابلہ قبل جنگ کے، بہ قدر ۲۸۰۰۰۰ و۴ ٹن کے زاید ہے، سب سے بڑی بحری طاقت اب تک برطانیہ ہی کے پاس چلی آتی ہے، جو ۱۹۰۵۲۰۰۰ ٹن کے وزن کے جہازات کی مالک ہے، اسکے بعد امریکہ ہے جس کے جہازات کا مجموعی وزن ۱۲۵۰۶۰۰۰ ٹن ہے، اس سے اتر کر جاپان ہے،

صرف ایک سال کے اندر ہر حکومت نے اپنی بحری طاقت مین جس قدر اضافہ کیا ہے اسکی تفصیل درج ذیل ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جرمنی | ۱۱۳۰۰۰ ٹن | فرانس | ۲۲۹۰۰۰ ٹن |
| ہالینڈ | ۴۰۹۰۰۰ " | جاپان | ۲۳۲۰۰۰ " |
| برطانیہ | ۲۵۸۰۰۰ " | اٹلی | ۲۳۱۰۰۰ " |

تیرہ ساڑھے تیرہ سو برس اُدھر بھی ایک جماعت تھی، جس کی زبان پر صلح وسازگاری، صدق خلوص، سکون وامن کے دعوے رہتے تھے، مگر قلب نفاق وشقاق، کذب وریا، فتنہ وفساد کے جذبات سے پیچ وتاب کھاتا رہتا تھا۔ واذا قیل لھم لا تفسدوا فی الارض قالوا انما نحن مصلحون الا انھم ھم المفسدون ولکن لا یشعرون (بقرہ ۲) اس جماعت کا جو انجام ہوا، دیدۂ بصیرت کیلئے آج کے عبرت کدہ مرکز علوم وفنون، ومرجع تہذیب واخلاق، انگلستان مین ناجائز ولادتون کی کثرت تعداد اس حد تک پہنچ گئی ہو کہ پارلیمنٹ کے سامنے مسٹر شارٹ (ہوم سکریٹری) کو ایک مسودہ قانون اس مضمون کا پیش کرنا پڑا ہی کہ

"ناجائز اولاد کے والدین اگر بعد ولادت آپس مین شادی کرلین تو وہ اولاد قانوناً جائز اولاد کے حکم مین رکھہ دی جائیگی"

تاکہ ترکہ، وراثت، وغیرہ کے مخصمون سے کسی طرح امن حاصل ہو، نیز یہ کہ

"اس قانون کے نفاذ سے قبل جو ناجائز اولادین ہو چکی ہین، ان کے والدین بھی اگر چاہین تو اس قانون سے اب نکاح کرکے فائدہ اٹھا سکتے ہین"

یہ وہی انگلستان ہے جس کے مشاہیر ارباب قلم نے سلاطین اسلام، اکابر اسلام، بلکہ خود شارع اسلام صلعم کی ذات مبارک تک کو (نعوذ باللہ) شہوت پرستی کے الزام سے بری نہین رکھا تھا، گیا اس کی برقی روشنی کی جگمگاہٹ محض اس غرض سے تھی، کہ دیکھنے والون کی آنکھین خیرہ ہوتی ہین، اور اس کی سیہ کاریون پر ہمیشہ پردہ پڑا رہے؟ کل تک "مشرقی حرم" سے متعلق افسانہ نگاری و داستان طرازی کا حق حریفون نے ادا کیا، آج "مغربی حرم" کی رسوائیون کا پردہ، واقعیت کا زبردست ہاتھ، خود گھر والون کے ہاتھ سے چاک کر رہا ہے،

تیری رسوائی کے خون شہدا در پے ہی   دامن یار خدا ڈہانپ لے پردہ تیرا

یہ دین کا نمونہ تھا۔ اب دنیا کا رنگ ملاحظہ ہو۔ مرض سرطان جیسا موذی و مہلک مرض ہی، سب پر روشن ہی، انگلستان مین ہر سال ۴۰ ہزار نفوس سے زاید اس کے شکار ہوتے ہین، اور امریکہ مین ۸۰ ہزار سے کچھ اوپر۔ سنہ ۱۹۱۲ء سے سنہ ۱۹۱۸ء تک پانچ برس کی مدت مین، دنیا کے مختلف حصون مین اس کے کشتون کا بہ لحاظ آبادی جو اوسط پڑا، اس کے اعداد حسب ذیل ہین:۔

| براعظم | تعداد اموات | اوسط فی لاکھ آبادی | براعظم | تعداد اموات | اوسط فی لاکھ آبادی |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۔ افریقہ | ۳۰۱۸ | ٫۳۳ | ۲۔ ایشیا | ۱۴۸۴۷۷ | ۵۴٫۴ |
| ۳۔ امریکہ | ۲۵۱۴۳۸ | ۶۵٫۷ | ۴۔ اسٹریلیا (مع جزائر بحر) | ۲۳۳۵ | ۷۳٫۰ |

| ۵ | یورپ | ۱۰۹۹۷۱۶ | ۱۶٫۷ ء |
| --- | --- | --- | --- |

یہ اعداد کسی مخالف کے جمع کئے ہوئے نہین، بلکہ سر ولیم ونیو نے جو انگلستان مین اس مرض کے مشہور ماہر تسلیم کئے جاتے ہین، انھون نے پوری تحقیق کے بعد انھین ٹائمس مین شایع کرایا ہی، اس لئے ان مین شک واشتباہ کی گنجائش نہین۔

اعداد بالا مین دیکھا ہوگا، کہ جو براعظم مرتبہ تمدن مین سب سے پست ہی، اس مین تعداد اموات بھی سب سے قلیل ہی، اور جس براعظم کی سطح تمدن جتنی زیادہ بلند ہی، اسی تناسب سے اس مین تعداد اموات بھی زائد ہی، یہانتک کہ فلک تمدن، یورپ، مین یہ تعداد، سائنس اور ڈاکٹری کی انتہائی ترقیون کے باوجود، سب سے بڑھی ہوئی ہے، ایسی حالت مین اگر سر ولیم کا ذہن اس مہلک مرض اور تمدن کے علاقۂ تلازم کی جانب منتقل ہو، تو بالکل بجا ہوگا، لیکن تنہا یہی ایک دلیل نہین، بلکہ اعداد کی زبان اسکی بھی شہادت بہم پہنچاتی ہی، کہ امریکہ کے جو مقامات نفاست وتہذیب مین سب سے ممتاز ہین، وہان تعداد اموات کا اوسط ۸۲٫۶ فی لاکھ تک ہے، اور جو شہر ابھی تمدن کی ابتدائی منازل مین ہین، وہان یہ اوسط گھٹ کر ۳۲٫۸ فی لاکھ تک رہ جاتا ہی، اس سے بھی واضح تر مثال جاپان کی ہی، چند سال ادھر جاپان مین اس مرض کا نام تک نہ تھا، لیکن جس تیزی کے ساتھ جاپان نے تہذیب وتمدن کے اختیار کرنے مین اپنی مستعدی کا ثبوت دیا ہے، اسی حیرت انگیز سرعت کے ساتھ یہ مرض بھی ترقی کرتا رہا ہے، تاآنکہ اب یہان بھی، انگلستان کی طرح، شرح اموات ۹۲ بلکہ ۹۴ فی لاکھ تک پہنچ گئی ہے! ان حالات واعداد کی بنا پر، اگر ذہن تمدن وہلاکت کے درمیان علت ومعلول کا علاقہ تسلیم کرنے پر مجبور ہو جائے، تو اس کی ذمہ داری خود منطقیین یورپ ہی کے مرتب کردہ قوانین استقرار پر آتی ہے۔

مشرق کو مشغول رکھنے کے لئے تو حسن عاقبت کی فکر کافی ہے، البتہ جو لوگ حسن عافیت کی تلاش مین سرگردان رہتے ہین، کاش انھین ان حقائق پر غور کرنے کی توفیق نصیب ہو!

# مقالات

## تاریخ تصوف کے چند اوراق

از جناب مولوی عبدالماجد صاحب بی اے

متاخرین صوفیہ کے حالات و مقالات سے ملک خاصی حد تک روشناس ہے۔ لیکن متقدمین کے بیشتر احوال واقوال اب تک پردۂ خفا مین ہین۔ اسکا باعث یہ ہے، کہ قدما کی تصانیف کا بڑا ذخیرہ اس وقت تک نایاب ہو چکا ہے۔ اور چند کتابین جو باقی ہین، وہ مخصوص کتبخانون کی ان الماریو مین محفوظ ہین، جو عام شائقین کے دسترس سے باہر ہین۔ فضلاء یورپ کی کوششین اس باب مین موجب صد تشکر و تحسین ہین، کہ وہ ان جواہرات کو تودۂ گمنامی و بے نشانی کے اندر سے ڈھونڈھ ڈھونڈھ کر نکالتی اور حسن ترتیب و تہذیب کے جملہ لوازم (اضافۂ فہرست، فرہنگ، مقدمہ، اختلافات نسخ و التزام صحت و حسن طباعت وغیرہ) سے آراستہ کرکے انھین دنیا کی مشتاق نگاہون کے سامنے پیش کرتی رہتی ہین۔ مصر، شام، اور خود ہندوستان بھی اس فرض سے یکسر غافل نہین، تاہم جس عظیم الشان پیمانہ پر، اور جس اعلی اہتمام کے ساتھ یورپ یہ خدمت انجام دے رہا ہے، اس سے یہان کے کام کو کوئی نسبت نہین۔ اس وسیع دفتر کے چند ورق اگر کبھی کبھی اردو مین منتقل ہوتے رہین، تو ممکن ہے کہ ہماری ملکی زبان مین تاریخ تصوف کے آئندہ مؤرخ کو فراہمی مواد و تلاش ماخذ مین کسی قدر سہولت ہو۔ ضمناً یہ بھی نظر آجائیگا کہ قدماء صوفیہ کا جادۂ سلوک و معرفت، شریعت اسلام و سنت نبوی کے قدم بہ قدم تھا، اور

رفتہ رفتہ جن بدعات کو شعائرِ تصوف سمجھ لیا گیا ہے، ان سے قدیم اکابر طریقت کا دامن بالکل پاک تھا۔

اس سلسلہ کی پہلی قسط مین ناظرین سے کتاب اللمع کو روشناس کرایا جاتا ہے، جو عربی زبان مین تصوف کے موجود و معلوم، مستند ذخیرہ مین شاید سب سے قدیم کتاب ہے۔ مصنف کا نام شیخ ابو نصر سراج ہے، جنکا سال وفات اغلباً ۳۷۸ھ ہے۔ یہ علم نہین، کہ وفات کے کتنے سال قبل یہ کتاب تحریر کی۔ تصنیف کے حالات دریافت کرنے سے قبل مصنف کی شخصیت سے نیاز حاصل کر لینا بہتر ہوگا۔

## (۱) مصنف۔

پورا نام، عبداللہ بن علی بن محمد بن یحییٰ ابو نصر سراج تھا۔ وطن طوس تھا۔ مرقد بھی یہین ہے[۱]۔ لقب "طاؤس الفقرار" تھا[۲]۔ آبا و اجداد زہد مین شہرت رکھتے تھے، خود سراج علوم ظاہری و باطنی کے جامع تھے۔

ذہبی، اپنی تاریخ الاسلام مین علامہ ابو عبدالرحمن سلمی کی تاریخ الصوفیہ کی سند سے لکھتے ہین:-

"قال السلمی کان ابو نصر من اولاد الزھاد وکان المنظور الیہ فی ناحیتہ فی الفتوۃ ولسان القوم مع الاستظھار بعلم الشریعۃ[۳]"

ان کے اساتذہ مین جعفر الخلدی، ابوبکر محمد بن داؤد الدقی، و احمد بن محمد سالمی، کے نام قابل ذکر ہین۔ بیعت ابو محمد مرتعش سے تھی[۴]۔ مولانا جامی وغیرہ متعدد تذکرہ نویسون نے سری سقطی و سہل تستری سے ملاقات کا ہونا بیان کیا ہے، لیکن پروفیسر نکلسن کی تحقیق مین یہ روایت قطعاً غلط ہے[۵]۔ تصوف پر متعدد کتابین تصنیف کین[۶]، لیکن آج بجز کتاب اللمع کے اور کوئی موجود نہین، بلکہ ان کے نام تک بھی مٹ گئے ہین۔

تصوف مین جو بلند مرتبہ رکھتے تھے، اسکا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے، کہ شیخ فریدالدین عطار رحمۃ اللہ علیہ

---

[۱] نفحات الانس، جامی، ص ۲۱۹۔ (مطبوعہ کلکتہ) [۲] ایضاً۔ [۳] یہ پوری عبارت پروفیسر نکلسن کے مقدمہ کتاب اللمع سے منقول ہے۔ [۴] نفحات، جامی، نکلسن کے نزدیک یہ روایت مشتبہ ہے۔ [۵] مقدمہ کتاب اللمع۔ [۶] نفحات جامی، و سفینۃ الاولیا۔ دارا شکوہ ص ۱۵۷ (نولکشور)

جیسے مسلّم استاد صوفیہ، انکا تذکرہ ان الفاظ مین کرتے مین[1]:-

"آن عالم عارف، آن حاکم خائف، آن امین زمرۂ کبرا، آن نگین حلقۂ فقرا، آن زبدۂ اشیاخ شیخ وقت ابونصر سراج رحمۃ اللہ علیہ، امامے برحق بود و یگانۂ مطلق و متعین و متمکن، و او را طاؤس الفقرا گفتندے وصفت و نعت او نہ چندان ست کہ در قلم و بیان آید و یا در عبارت و زبان گنجد۔ و در فنون علم کامل بود، و در ریاضت و معاملات شانے عظیم داشت و در حال و قال و شرح دادن بکلمات مشائخ آیتے بود"

اسی قسم کے الفاظ مختصراً مولانا جامی وغیرہ نے بھی استعمال کئے ہین۔

ان کے چند ارشادات جو تذکرون مین محفوظ رہ گئے ہین، ان سے بھی اہل ذوق ان کے تبحّر کمال کا اندازہ کر سکتے ہین۔

فرماتے تھے عشق اُس آگ کا نام ہی، جو عاشقون کے دل و سینہ مین جلتی رہتی ہے، اور خدا کے سوا جو کچھ ہے، اُسے جلا کر خاکستر کر دیتی ہے[2]۔

یہ بھی ارشاد تھا کہ بہ لحاظ ادب انسانون کے تین طبقہ ہین۔ ایک طبقہ اہل دنیا کا ہے، کہ اُن کے نزدیک ادب نام ہے فصاحت، بلاغت، و حفظ علوم و فنون و اسمار ملاک و اشعار عرب کا۔ دوسرا طبقہ اہل دین کا ہے، جس کے نزدیک ادب سے مراد عبادات جوارح و حفظ حدود و ترک شہوات و ریاضت نفس ہے۔ تیسرا طبقہ اہل خصوص کا ہے، اس کے ہان ادب سے مفہوم طہارت دل، مراعات سرّ و فا رعہد نگہداری وقت، نیکو کرداری، وقت حضور، و مقام قرب ہی[3]،

ایک تیسرے، الفاظ کی نزاکت اردو ترجمہ کی متحمل نہ ہوسکیگی۔ اسے اصل فارسی مین سننا چاہئے

---

[1] تذکرۃ الاولیا، عطار، جلد ۲۔ ص ۱۸۲۔ (مطبوعۂ یورپ) [2] ص ۱۸۳ ایضاً، جلد ۲، ص ۱۸۳، [3] ایضاً جلد ۲ ص ۱۸۳

درنیت بخدا است واز خدا است وبرائے خدا است۔ وآفاتے کہ در نماز افتد از نیت اُفتد واگرچہ بسیار بود وآن را موازنہ نتوان کرد یا نیتے کہ خدا را بود وبخدائے بود[1]"

ایک بار ماہ رمضان مین بغداد مین وارد ہوئے اور مسجد شونیزیہ کے ایک حجرہ مین معتکف ہوگئے، تمام درویشون نے اپنا امام بنایا۔ تراویح مین پانچ بار قرآن مجید ختم کیا۔ روز شام کو خادم ایک روٹی حجرہ مین پہنچا آتا تھا عید کے روز نماز پڑھا کر بغداد سے روانہ ہوگئے۔ خادم نے حجرہ مین جا کر دیکھا تو پوری روٹیان جون کی تون رکھی ہوئی پائین[2]۔

ایک مرتبہ سردی کے موسم مین شب کے وقت آتش دان کے قریب تشریف فرما تھے، چند اور اہل دل حضرات بھی تھے۔ معرفت الٰہی پر گفتگو ہوئی۔ دفعۃً شیخ پر زور کی کیفیت طاری ہوئی، اور جوش مین آکر دہکتی ہوئی آگ مین سجدہ مین گر پڑے۔ مرید یہ فرط جوش دیکھکر خوف زدہ ہو کر بھاگ آئے، دوسرے روز آئے، تو دیکھا کہ شیخ کے چہرہ پر جلنے کا خفیف داغ تک نہین، بلکہ چہرہ چاند کی طرح چمک رہا ہے۔ عرض کیا کہ حضور والا، یہ کیا ماجرا ہے، ہم تو سمجھ رہے تھے کہ سارا چہرہ جل گیا ہوگا، ارشاد ہوا، کہ جس نے درگاہ الٰہی پر اپنی آبرو دیدی، اس کے چہرہ کو آگ نہین جلا سکتی[3]۔

وفات سے قبل فرمایا، کہ جس میت کو میرے مزار کے سامنے سے لیکر نکلینگے، اس کی مغفرت ہو جائیگی۔ چنانچہ طوس مین اب تک یہ دستور چلا آتا ہے، کہ ہر جنازہ کو مشیتر آپ کے مزار پر ضرور لے آتے ہین[4]۔

## (۲) تصنیف

اس سے آٹھ سال قبل دنیا کتاب اللمع کے صرف نام سے آشنا تھی، ۱۹۱۰ء مین انگلستان کے

---

[1] تذکرۃ الاولیاء جلد ۲، ص۱۵۳، [2] ایضاً ونیز کشف المحجوب، داتا گنج بخش لاہوری، ص ۲۴۷ (مطبوعہ لاہور) [3] تذکرۃ الاولیاء، نفحات الانس، سفینۃ الاولیاء [4] ایضاً۔

نامور مستشرق ڈاکٹر نکلسن نے جو کیمبرج یونیورسٹی مین عربی زبان کے پروفیسر اور کتب تصوف سے ذوقی نہین بلکہ شغف رکھتے ہین، اس کے دو قلمی نسخہ دریافت کئے۔ ایک نسخہ ایک انگریز مسٹر ایلز کے پاس نکلا، اور دوسرا انگلستان کے مشہور و معروف کتبخانہ برٹش میوزیم کو کہین سے ہاتھ لگ گیا۔ پہلا نسخہ، ۱۹۰ ورق کی ضخامت رکھتا ہے، اور صاف و خوشنما خط مین احمد بن محمد الظاہری کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے۔ ختم کتابت کی تاریخ ۱ ربیع الثانی ۸۶۴ھ (مطابق ۲۶ جون ۱۴۶۰ء) درج ہے۔ جس نسخہ سے یہ نسخہ نقل کیا گیا ہے، اسکی تاریخ اس نسخہ پر، شعبان ۸۰۶ھ (مطابق ۱۵ اپریل ۱۴۰۱ء) درج ہے۔ مختلف اشخاص کے حواشی بھی اس نسخہ پر موجود ہین۔ یہ نسخہ کسی قدر کرم خوردہ ہے۔ جس سے جابجا حواشی اُڑ گئے ہین۔ البتہ ایک جگہ مسلسل دس پندرہ ورق غائب ہو گئے ہین جن کے باعث مسلم پانچ ابواب، اور چھٹے باب کے ابتدائی جزو سے دنیا محروم ہو گئی ہے۔ دوسرا نسخہ (مملوکہ برٹش میوزیم) بہت بدخط کرم خوردہ ناقص ہے۔ تاہم اسکا زمانہ کتابت، بہ مقابلہ نسخہ اوّل کے، زمانۂ مصنف سے قریب تر ہے۔ اس پر زمانۂ کتابت جمادی الثانی ۸۴۳ھ (مطابق اگست دسمبر ۱۴۳۲ء) درج ہے۔

پانچ برس کی جانفشانی و دیدہ ریزی کے بعد پروفیسر نکلسن نے ان دونون نسخون کے مقابلہ کے بعد اصل کتاب کو غایت صحت و اہتمام کے ساتھ ۱۹۱۴ء مین شایع کر دیا۔ اور اس پر اشیاء ذیل کا اضافہ کیا:۔

(۱) شروع مین نہایت مفصل فہرست مضامین دی۔

(۲) آخر مین نہایت مبسوط فہرست رجال، و نساء، و اماکن و قبائل، و کتب وغیرہ مندرجہ و مذکورہ متن شامل کی۔

(۳) فٹ نوٹ (حواشی ذیلی) بہت کثرت سے دئے۔ دونون نسخون مین جو اختلاف پائے جاتے ہین، ان مین ہر جزئی اختلاف کو بھی ان حواشی مین درج کر دیا ہے۔

(۳) ساری کتاب کا ملخص ترجمہ انگریزی مین کرکے شامل کیا۔

(۴) مصنف نے جو غریب نامانوس الفاظ استعمال کئے ہین، ان کی مفصل فرہنگ دی ہے، اور انگریزی مین ان کے معانی کو حل کیا ہے۔

(۵) فہرست مضامین انگریزی مین ہی دی ہے۔

(۶) جن اسمار و اعلام سے متعلق کوئی اہم بحث کتاب اور اس کے انگریزی خلاصہ مین موجود ہے، انکی بھی مفصل فہرست انگریزی مین شامل کی ہے۔

(۷) انگریزی مقدمہ مین مصنّف تصنیف، اور موضوع تصنیف کو روشناس کیا ہے۔

(۸) اُن چالیس صوفیہ کرام کی فہرست جن سے شخصًا یا جنکی تصانیف سے شیخ سرّاج نے استفادہ کیا ہے، مع ضروری تصریحات کے انگریزی مین شامل کیا ہے۔

(۹) شیخ نے بہت سے ایسے صوفیہ کا تذکرہ کیا ہے، جنکا نام دوسری کتابون مین یا تو قطعًا نہین آیا ہے، یا نادرًا آیا ہے۔ اس قسم کے ایک سو بیس صوفیہ کرام کی فہرست مع ان کے حالات کے جہان تک ہمن معلوم ہوسکے، انگریزی مین درج کی ہے۔

ان کے علاوہ اور بھی متعدد مفید اضافہ کئے ہین۔ ان خصوصیات معنوی کے پہلو بہ پہلو نہایت اعلیٰ کاغذ اور حسن طباعت کے جملہ لوازم کے ساتھ یہ کتاب شائقین کے ہاتھون تک پہنچ رہی ہے۔ کتاب کا پورا نام کتاب اللمع فی التصوّف ہے۔ ملّا جامیؒ کی نفحات الاُنس مین اسکا املا کتاب اللمعہ درج ہے، لیکن اور ہر جگہ اسکا املا بجائے اللمعہ کے اللمع ہے۔ اور نکلسن نے بھی اسی کو قائم رکھا ہے۔

متن کتاب کی ضخامت ۴۳۰ صفحہ کی ہے۔ مقدمۂ مصنف ۴۰ صفحہ تک آیا ہے، اس کے بعد منطقی ترتیب کی پابندی کے ساتھ کتاب حسب ذیل حصّون مین تقسیم ہے:۔

(۱) کتاب الاحوال والمقامات۔ اس کے تحت مین مقامات، احوال اور ان کے حقایق مین سے ہر شے پر الگ الگ ایک باب مین بحث کی گئی ہے۔ مثلاً باب مقام التوبہ، باب مقام الورع، باب مقام الزہد، باب مقام الصبر، باب مقام التوکل، باب حال الخوف، باب حال المحبت، باب حال الشوق، باب حال المشاہدۃ، باب حال الیقین، وقس علی ہذا۔

(۲) کتاب اہل الصفوۃ فی الفہم والاتباع لکتاب اللہ۔ اس کے تحت مین اس قسم کے ابواب ہین۔ باب الموافقۃ لکتاب اللہ، باب ذکر تفاوت المستمعین خطاب اللہ تعالیٰ و درجاتہم فی قبول الخطاب، باب وصف ارباب القلوب فی فہم القرآن، باب ذکر السابقین والمقربین والابرار من طریق الفہم والاستنباط۔ وغیرہ۔

(۳) کتاب الاسوۃ والاقتدار برسول اللہ صلعم۔ اس کے تحتانی ابواب کے عنوانات اس قبیل کے ہین:۔ باب وصف اہل الصفوۃ فی الفہم والموافقہ والاتباع للنبی صلعم، باب ما روی عن رسول اللہ صلعم فی اخلاقہ وافعالہ واحوالہ التی اختارہا اللہ تعالیٰ لہ، باب ما ذکر عن المشایخ فی اتباعہم رسول اللہ صلعم وتخصیصہم فی ذالک۔

(۴) کتاب المستنبطات۔ اتباع قرآن وحدیث کے بعد ترتیباً انھین احکام وشعائر کا ذکر آنا چاہئے، جو ان پر متفرع اور ان سے مستنبط ہوتے ہین، چنانچہ عین اسی فطری ترتیب کے مطابق چوتھے نمبر پر یہ حصہ ملتا ہے۔ اس کے ذیل مین اس قسم کے مباحث مندرج ہین، باب مذہب اہل الصفوۃ فی المستنبطات الصحیحۃ فی فہم القرآن والحدیث، باب فی کیفیۃ الاختلاف فی مستنبطات اہل الحقیقۃ فی معنی علومہم واحوالہم، باب فی مستنبطاتہم فی معانی اخبار مرویۃ عن رسول اللہ صلعم من طریق الاستنباط والفہم۔ وغیرہ۔

(۵) کتاب الصحابہ رضوان اللہ عنہم۔ صوفیہ کرام اتباع سنت نبوی کے بعد آثار صحابہ کی

پیروی اپنے لئے باعث افتخار سمجھتے ہین۔ اس لئے قدرۃً ایک مستقل حصہ انکی نذر ہی، اس کے ذیلی ابواب
ہین خلفاء اربعہ پر، اصحاب صفہ پر، اور عام اصحاب نبوی، پر الگ الگ عنوان کے تحت مین گفتگو کی ہی۔

(۶) کتاب آداب المتصوفہ۔ اس کے تحتانی ابواب کے چند عنوانات یہ ہین :- باب ادابہم فی الوضو والطہارات، باب فی ذکر آدابہم فی الصلوٰۃ، باب ذکر آدابہم فی الزکوٰۃ والصدقات، باب فی ذکر الصوم وآدابہم فیہ، باب ذکر آدابہم فی الحج، باب فی ذکر آداب الفقراء بعضہم مع بعض، باب ذکر آدابہم فی الصحبۃ، باب ذکر آدابہم عند مجاراۃ العلم، باب ماذکر من آدابہم فی وقت الطعام، باب فی ذکر آدابہم فی وقت السماع والوجود، باب فی ذکر آدابہم فی اللباس، باب فی ذکر آدابہم عند الموت،

(۷) کتاب المسائل واختلاف اقاویلہم فی الاجوبۃ۔ اس حصہ مین صوفیہ کرام کی زبان سے ان سوالات کے جوابات دیے ہین، جنکا حل کرنا فقہاء و علماء ظاہر کے لئے دشوار ہے۔ مثلاً مسئلہ جمع و تفرقہ، مسئلہ فنا و بقا، مسئلہ صدق، مسئلہ اخلاص، مسئلہ ذکر، مسئلہ روح، وغیرہ۔ اس حصہ کو مختلف ابواب مین تقسیم نہین کیا ہے۔

(۸) کتاب المکاتبات والصدور والاشعار والدعوات والرسایل۔ اس حصہ مین، جیساکہ اس کے عنوان سے ظاہر ہے، حضرات صوفیہ کے مکتوبات، رسائل، اشعار، دعوات، و وصایا کا ذکر کیا ہی، اور ہر ایک کو ایک علحدہ باب مین لکھا ہے۔

(۹) کتاب السماع۔ صوفیہ و علماء ظاہر کے درمیان ایک اہم اختلافی موضوع، مسئلہ سماع ہی۔ یہ حصہ اسی مسئلہ کی توضیح و تشریح کے لئے وقف ہی، اس کے ماتحت چند ابواب کے عنوانات یہ ہین:
باب فی حسن الصوت والسماع وتفاوت المستمعین، باب فی وصف سماع العامۃ واباحۃ ذلک
باب فی وصف سماع الخاصۃ و وتفاضلہم فی ذلک، باب فی ذکر طبقات المستمعین، باب فی
وصف سماع المریدین والمبتدئین، باب فی وصف خصوص الخصوص واہل الکمال فی السماع،

